دوسری صدی کے شروع میں مامون اور اس کے بھائی کے مابین جنگ ہوئی جس سے بغداد کی تمام خوبیاں خاک میں مل گئیں۔ وہاں کے لوگوں پر مصیبتیں نازل ہوئی اور خلق قرآن کے بارے میں لوگوں کا امتحان ہوا۔ اس امت کے فتنوں سے یہ سب سے بڑا فتنہ تھا۔ اس سے پہلے کسی خلیفہ نے لوگوں کو بدعت کی طرف نہیں بلایا۔

تیسری صدی کے شروع میں فرقہ قرمطیہ کا ظہور ہوا اور بعد ازاں مقتدر کا فتنہ جبکہ اسے معزول کر کے ابن معتز سے بیعت کی گئی اور دوسرے روز پھر مقتدر کو تخت پر بٹھایا گیا۔ بہت سے قاضی اور علماء ذبح کیے گئے۔ اس سے پہلے اسلام میں کوئی قاضی نہیں قتل کیا گیا۔ پھر فتنہ تفرق حکمیہ (یعنی نا اتفاقی) کے باعث ہوا۔ غیر قومیں ملک پر آ قابض ہوئیں۔ جو ہمارے اس زمانہ تک رہا۔ اسی زمانے میں دولت عبیدیہ کا فتنہ برپا ہوا جنہوں نے ہزار ہا علماؤ صلحا کو تہہ تیغ کیا۔

چوتھی صدی میں فتنہ الحاکم برپا ہوا جو شیطان کے حکم سے تھا نہ کہ خدا تعالیٰ کے حکم سے۔

پانچویں صدی میں فرنگیوں نے شام اور بیت المقدس پر قبضہ کر لیا تھا۔

چھٹی صدی میں ایسا قحط پڑا جو حضرت یوسف علیہ السلام کے عہد سے لے کر اب تک کبھی نہیں پڑا تھا اور اسی صدی میں تاتاریوں کا ظہور رہا۔

ساتویں صدی میں فتنہ تاتار ہوا جس سے بڑھ کر کبھی کوئی فتنہ برپا نہیں ہوا جس میں مسلمانوں کے خون کی ندیاں بہہ گئیں۔

آٹھویں صدی میں فتنہ تیمور لنگ ہوا کہ جس کے آگے فتنہ تاتار بھی کم تھا۔ اب خدا تعالیٰ سے دعا ہے کہ بہ طفیل آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وصحبہ اجمعین ہمیں نویں صدی کے فتنے سے پہلے ہی دنیا سے اٹھالے۔ آمین۔ ثم آمین۔

**تمت بالخیر**